ओं

भिद्यते हृदयग्रंथि

श्छिद्यन्ते सर्व संशयाः

क्षीयन्ते चास्य कर्माणि तस्मिन् दृष्टे परावरे ॥

پرماتما کی ابہوہو گیان کے ہونیکی اودیا روپی گرنتہیان کہل جاتی ہین۔ اور

تمام شبہات رفع ہوجاتے ہین۔ اور بُری کرم نشٹ ہوجاتے ہین

# مرحوم

# پنڈت گرودت ودیارتھی کا جیون چرتر

## حصہ اول

مرتبہ

بابو لاجپت راے پلیڈر چیف کورٹ مقیم حصار۔ نومبر سنہ ۹۱ع مین بار اول طبع ہوا بلا اجازت

کوئی نہ چہاپے

مطبع گولڈ سبری پریس کیمپ فیروزپور مین

چہپا

# اوم

## دیباچہ از طرف مصنّف

مین بڑے ادب کے ساتھہ ان اوراق کو ہدیہ ناظرین کرتا ہون - اور اگرچہ مین اسبات سے واقف ہون کہ اس کتاب مین کیا بلحاظ عبارت آرائی و کیا بلحاظ واقعات و ترتیب کتاب بہت سے نقص ہین - اور مین نے کبھی اپنے آپ کو وشواس سے اس کام کے لائق نہین سمجھا - مگر مرحوم کے جو احسانات کہ میری پر ہین اور جو محبت کہ انکو میری ساتھہ تھی اس نے مجھکو مجبور کیا ہے - کہ مین اپنی ایک نہایت ہی صادق اور دھرماتما متر کے جیون کی مختصر سی کہانی اپنے ہموطنونکی آگاہی و عبرت کے لئے طیار کر کے بار شکرگذاری سے سبکدوش ہون - چونکہ میرے سے لائق صاحبان جو میری سے بہتر اس کام کو کر سکتے تھے - اس کام کی طرف (خواہ بسبب عدیم الفرصتی یا بسبب عدم شوق) متوجہ نہین پائے گئے - اس لئے مین نے بخیال خود اس پاک فرض کو پورا کرنے کی دلیری کی ہے - اور اس تمام کام کو محبت کے خیالات کے انجام دیا ہے - مجھکو

کامل بھروسہ ہے۔ کہ پبلک میری اس پہلی تالیف کو ہمدردی و عیب پوشی کی نگاہوں سے دیکھیگی۔ اور اپنی رائے قایم کرنیکے وقت مفصلہ ذیل واقعات کا خیال رکھیگی۔

(۱) یہہ پہلی دفعہ ہے کہ راقم نے کوئی کتاب اسقدر ضخامت کی لکھنے کی کوشش کی ہے

(۲) یہہ کہ ابھی تک ہم لوگون کو اپنے بڑے آدمیون اور مصلحان قوم کے جیون چرتر محفوظ رکھنے کا شوق پیدا نہین ہوا۔ اور اس لئے جیون چرتر کے لئے معقول درجہ کے واقعات ملنے بھی دشوار ہین۔ مجھکو سخت شوک ہے کہ اس بارے مین آریہ سماجیون نے بھی اپنے آپ کو مستثنیات سے ثابت نہین کیا۔ چند صاحبان کے سوائے جنکا ابھی مین شکرگذاری کے ساتھہ ذکر کرونگا۔ پنڈت گورودت ودیارتھی مرحوم کے بیشمار دوستون اور ثناخوانون نے پنڈت صاحب موصوف کی زندگی کے متعلق چند سطور لکھکر بھیجنی بھی گوارا نہین فرمائی۔

(۳) مؤلف بوجہ عدیم الفرصتی خاطر خواہ توجہ اس کام کیطرف نہین کرسکا اور مناسب وقت بھی اسکے لئے دینے کے ناقابل رہا۔

جن صاحبون سے مجھکو مدد کی امید تھی ان سے مدد نہ ملنے کا اگرچہ مجھکو بہت افسوس رہا۔ مگر مین اس موقع کو بغیر ان دوستون کے شکرگذاری ظاہر کرنے

کے ہاتھ سے جانے نہین دینا چاہتا۔ جنہون نے اس کتاب کی ترتیب مین مجھے مدد دی

سب سے اول مین لالہ چیتن آنند بی۔ اے۔ ایل۔ ایل وکیل ملتان کا شکر گذار ہون

جنہون نے بذریعہ خط وکتابت مجھکو پنڈت جی کی اوائل عمر کے حالات بھیجے۔ چنانچہ پہلے

دو فصل ان واقعات سے مرتب کی گئین جو انہون نے بہم پہونچائے ہے۔

ان کے بعد مین لالہ جے چند اور لالہ چرنجیت کا احسانمند ہون۔ جنہون نے اپنے

علم کے مطابق پنڈت جی کے کسیقدر خیالات سے میری مدد کی۔ ان ہر دو کے تحریرات

سے مجھکو اپنے علم کی تصدیق کا بہت فائدہ ہوا۔ ناظرین لفظ تصدیق کا مضحکہ

نہ اڑاوین۔ کیونکہ بھول جانا انسان کی نیچر مین ہے۔ اور کسی بڑے آدمی کی سوانح

عمری کو مرتب کرنیوالے کے لئے ہر ایک قسم کی تصدیق بہت بیش بہا ہوتی ہے۔

پنڈت صاحب کے روزنامچات کے خلاصون کے لئے پنڈت رام بھج دت کا ممنون ہون

اب چند الفاظ اس اردو کی کتاب کے متعلق خصوصًا عرض کرنے کی قابل ہین وہ یہ

ہین کہ انگریزی کتاب کی شایع ہونے سے قبل ہی میری عزیز بہائی لالہ دلپت رائے

دریا ارتہی نے جو پنڈت صاحب کے شاگردون مین سے ہین۔ میری قلمی کتاب کو لیکر قریبًا چھہ

فصلون کا ترجمہ کرلیا تہا۔ یعنی فصلہای نمبر (۱) تا (۳) و کچھہ حصہ فصل (۴) و فصل متعلق

اختیار پیشہ و عادات ہی لوگ - مگر چونکہ انکا ترجمہ کسیقدر ناقص اور بعض بعض جگہہ بے محاورہ تہا -

اِس لیئے مین نے وہ ترجمہ اپنے والد بزرگوار منشی رادہا کشن جی کی خدمت مین پیش کیا تاکہ وہ اسکی عبارت کو با محاورہ و درست بنادین چنانچہ انہون نے بڑی شفقت سے میری اس درخواست کو منظور کر کے اس کی عبارت درست کر دی -

ان کے صحیح کردہ حصص کو مین نے پہر پڑہ لیا ہی اور جہانتک میرا خیال ہی وہ انگریزی کتاب سے مطابق ہین - سوائے ان مقامات کے جہان تبدیلی طرز عبارت کی لیگئی ہے اور باقی کتاب کو مین نے خود ترجمہ کیا کیونکہ دلپت رائے کالج چلے جانے کیوجہ سے پہر اس کام کو نکر سکا - انسٹرودکشن بھی اس کتاب کا میری قلم سے ہی - اس ترجمہ اور تصحیح کے لیئے مین اپنے عزیز بہائی و قبلہ منشی رادہا کشن جی کا از حد مشکور ہون - ناظرین کتاب کو مختلف حصص مین مختلف قسم کی اردو پائین گے - کم سے کم دو قسم کی تو صاف طور پر تمیز ہو سکتی ہی - ایک تو وہ ہی جس مین فارسی کے الفاظ زیادہ کثرت سے استعمال کیئے گئے ہین - اور وہ زیادہ تر میرے والد ماجد کی اردو ہی - دوسری وہ اردو ہی جس مین مین نے بہاشہ کے الفاظ زیادہ تر حسب لیاقت خود استعمال کرنیکی کوشش کی ہے

امید خوہی پڑتی ہی - کہ اردو جلد ایک معقول حد تک اپنی کایا پلٹیگی - اور اسمین فارسی
کے بجاے ہندی بہاشہ کی الفاظ داخل ہو جاوینگے - مجہکو ست دہرم پرچارک کی
اردو بہت پیاری معلوم ہوتی ہی - اور مین کوشش کرتا ہون کہ اسکی نقش قدم پر چلون
لیکن ربط ایسا پڑا ہوا ہی - کہ جب تک زیادہ غور صرف نہ کرون - اس قسم کی اردو
نہین لکہہ سکتا - شاید طبع ثانی مین مین اس اپنی خواہش کو ایک معقول حد تک
پورا کر سکون -

مین نے مناسب سمجہا ہی کہ اردو مین پنڈت صاحب کے جیون چرتر کو انکی تصنیفات
کے تذکرہ سی علیحدہ چہپواؤن - وجہ اسکی یہہ ہی کہ ایک تو اردو مین پوری کتاب
چہپوانے سی اس کتاب کی ضخامت بہت بڑہ جاتی - دوسری یہہ ہی کہ تصنیفات
پنڈت صاحب کا بوجہہ کٹہن عبارت اور نفس مضمون جلدی ترجمہ ہونا
ممکن نہین ہے - مین نے اصلی کتاب کے اس حصہ کا ہی ترجمہ کرنا شروع کر دیا ہی - امید ہے
کہ اس کے شایع ہونے کے چند ماہ بعد وہ بہی ہدیہ ناظرین کرونگا - اصل جیون چرتر پنڈت
صاحب کا وہی حصہ ہی - جس سی انکی فضیلت کا عملی ثبوت ملتا ہی -

اس کتاب مین لفظی ترجمہ مد نظر نہین رکہا گیا ہی - اور کہین کہین سلسلہ عبارت

ہی انگریزی سے مختلف ہی لیکن اگر اس کتاب کو دوسری دفعہ طبع ہونے کا موقع ملا - تو مین اُمید کرتا ہون کہ دوسری طبع مین ناظرین اس کتاب کو اور ہی دلچسپ اور عمدہ لباس مین پاوین گے -

## اِس کتاب کے

جلد چھاپنے مین جو محنت و جانفشانی چودھری لبھو سہائے صاحب مالک آریہ گزٹ فیروزپور نے کی ہی - اسکے لئے مین انکا ممنون ہون -

راقم آپکا داس
لاجپت رائے

مورخہ ۱۳ - نومبر ۹۱ء

# اوم

## انٹروڈکشن

स जायमानः परमे व्योमन्या विरग्नि-
रभवन्मातरिश्वने । अस्य क्रत्वा
समिधानस्य मज्मना प्र द्यावा शो-
-॥- चिः पृथिवी अरोचयत् ॥

مبارک ہیں وہ لوگ جو اپنی زندگی کے کارناموں سے کسی ملک کی تاریخ میں کچھ حصہ لیتے ہیں اور اپنے افعال و کردار سے آئندہ آنیوالی نسلوں کیلئے ہدایت کی مشعل چھوڑ جاتے ہیں۔ اور مبارک ہیں وہ لوگ جو کسی ملک کے بجھتے ہوئے چراغ علم کو روشن کرنے کیلئے سعی و کوشش کرتے ہیں اپنا سر و سر قربان کرنے میں دریغ نہیں کرتے اور مبارک ہیں وہ بندگان خدا جو اپنی عقل و دماغ و فن و کمال سے شرشٹی کو تسخیر کرتے ہیں۔ اور نیز مبارک ہیں وہ انسان جو ایک زمانہ دراز کے گذر جانے کے بعد اپنے آباؤ اجداد کے مدفونہ علم و ہنر کو پھر پرگھٹ کرنے میں اپنی جان تک سے دریغ نہیں کرتے۔

وہ وقت اب دور نہیں ہے جب کہ تمام دنیا متفق اللفظ اور ہم زبان ہو کر ان کی کوششوں کی داد دیگی

جو آریہ سماج کے طرف سے سنسکرت زبان کو دوبارہ زندہ کرنے کے لئے وقوع
مین آئین اور آتی ہین - خلقت کہتی ہے کہ سنسکرت مردہ زبان ہے - اور زندون کو
چھوڑ کر مردون کو جلانے مین کوشش کرنا لاحاصل اور وقت کا رائگان کھونا ہے - زمانہ کہتا ہے کہ یورپ کے
زندہ علمی تحقیقات نے سنسکرت کو بظاہر مردہ دفتر لایعنی ثابت کر دیا - مگر آریہ سماج کا دردوشواش ضرور
سنسکرت کو اگر وہ بالفرض مردہ بھی ہو زندہ کر کے دکھائیگا - کیونکہ یہہ وشواش کسی دنیوی غرض کیلئے
نہین جسمین انکی کوشش سست ہوجاوے اور انکے ہاتھہ پاؤن پھول جائین - بلکہ اس اعتقاد اور خیال
مذہبی سے ہے کہ سنسکرت کو زندہ ہوئے بدون مذہبی شرشٹی کا اور نیز ہندوؤن کی دنیوی حالت کا
اودھار نہین ہوسکتا اور یہ منش ماتر کا اوپکار ہوسکتا ہے - مین دعوی سے کہتا ہون کہ وقت نزدیک آتا جاتا
ہے جب بلاشبہہ اس امر کو تسلیم کیا جاوے گا کہ مہرشی سوامی دیانند سرستی کی تصنیفات سنسکرت کے
زندہ کرنے کے لئے بذات خود اکسیر ہین - سوامی صاحب کی تصنیفات سنسکرت کی نئی زندگی مین اپنا
جواب آپ ہی ہونگی - اور سمان آجاتا ہے کہ کسی شخص کو بھی ہمارے اس دعوی کی صداقت مین کلام نہ
رہیگا - بعض اشخاص کے نگاہون مین میرا یہہ دعوی ایک وہمی خیال سے بڑھکر نہوگا مگر جو شخص دوربین نظر سے افق کی
طرف مصنوعی دوربینون سے نہین بلکہ اپنے اندر کی آنکھون سے بغور مشاہدہ کریگا - اسکو آسمان کے اس
نیلگون رنگ مین ضرور تغیر انوبھو ہونے سے نہین رہیگا -

کسی مذہب ملک کیطرف نظر اٹھا کر دیکھو اسمیں ہندوستان کے قدیم علم ادب وفلسفہ کا چرچا علم وبینش روز بروز زور
پکڑتا ہوا نظر آتا ہے اور آثار نمودار ہیں کہ وہ زمانہ قریب آگیا کہ جب فاضل دنیا ویدک مذہب اور ویدک مسائل
سوشیالوجی (سماجک نیم) کا نعرہ بلند کریگی اور روز بروز فضیلت کی پگڑی کے حصول کیلئے
سنسکرت کی واقفیت ضروری ہوتی چلی جائیگی - چنانچہ اس وقت بھی یورپ کے شاداب اور
پھلے پھولے باغ کے چیدہ گل گذشتہ زمانہ کے کھنڈرات اور مدفون جذبات
اور اس ہند کے شانتی دایک مٹی سے بناہی نیا رنگ پکڑتے جاتے
ہیں اور روز بروز نئی ہی نئی خوشبو ان میں بستی جاتی ہے - کاش
کہ یہہ خوشبو اپنی اصلیت پر پہنچ کر اور باغ کی چاردیواری سے پھوٹکر
تمام عالم کو معطر کرے اور اگرچہ اس وقت یہہ خوشبو بارہ ماسے گلاب
کے پھول کی طرح کی ہے - لیکن جو سنسکرت کے قدیم
ذخیروں اور ہندوستان کے گمنام قدیمی چشموں سے اسیطرح
انکو پانی دیا جاتا رہا - تو ہمکو امید قوی ہے کہ یہہ پھول بہت جلد اپنی
حالت شادابی کو پہنچکر اصلی گلاب کے رنگ و بو حاصل
کرلینگے -

مغربی دنیا باوجود اپنے عجیب و غریب تعجب خیز سائنٹیفک تحقیقاتون

اور دریافتون کی مشرقی دنیا کے گذشتہ زمانہ کیطرف ادب کی

نگاہون سے دیکھنے لگی ہے۔ اور مشرقی ستارہ مغرب کے بظاہر

زیادہ چمکیلے ستارے پر اپنے روشنی کا عکس ڈالتا ہوا دکھائی دیتا ہے

پروفیسر میکس مُلر صاحب تحریر فرماتے ہین۔ "کہ فرانس جرمنی واٹلی

مین (جو اسوقت یورپ کے ممالک مین سب سے زیادہ اعلیٰ ذخیرے علم اور

سائنس کے سمجھے جاتے ہین) اور نیز ڈنمارک وسویڈن و روس مین

بھی ہندوستان کا نام ایک عجیب موہنی منتر کا کام دیتا ہے۔ جرمن زبان مین

نہائت ہی اعلیٰ کتب نظم مین سے ایک کتاب وہ ہے جو نام

براہمنون کی دانائی اُدکرٹ صاحب نے لکھی ہے یہہ کتاب میرے

خیال مین صورت و شکل و نیز خیالات کے لحاظ سے مسٹر گٹی[۱۵] کی کتاب

سے بھی زیادہ عمدہ ہے۔ ملک جرمنی مین جو شخص کہ سنسکرت پڑھتا ہے

اسکی نسبت یہہ خیال ہوتا ہے کہ وہ قدیم دانائی کے تمام گہری

---

۱۵ ملک جرمنی کے ایک شاعر کا نام ہے ۱۲ + + + + + + + +

اور تاریک رازون سے واقف اور ماہر ہے اور جو ہندوستان ا
کی جاترا یعنے سفر کر جاتا ہے - خواہ اس نے صرف بمبئی یا مدراس
ہی دیکھا ہو - اس کی باتون کو لوگ ایسا کان دیکر سنتے ہین کہ
گویا اسکو مارکو پولو[۱] کا رتبہ حاصل ہوگیا" - اور وہی صاحب اپنی کتاب "سوئم
بہ ہندوستان ہمکو کیا سکھا سکتا ہے" کے صفحہ ۶ پر حسب ذیل تحریر
فرماتے ہین -

"اگر کوئی مجھ سے یہہ پوچھے کہ کونسی آسمان کے تلے انسان نے
نہائت کامل طور پر اپنی بعض نہایت ہی عمدہ خدادا لیاقتون کو درجہ
کمال پر پہونچایا - اور زندگی کے بڑے سے بڑے اہم مسائل پر
نہائت گہرے طور پر غور کیا - اور ان مین سے بعض کو ایسے عمدہ اور
شائستہ طور پر حل کیا - کہ وہ حل اُن لوگون کی بہی توجہ کے قابل ہے
جنہون نے کہ پلیٹو اور کینٹ (نامی یورپین فلاسفرون) کی تصانیف کا
مطالعہ کیا ہے تو مین معاً ہندوستان کیطرف اشارہ کردون گا - اور

[۱] ایک یورپین سیاح کا نام ہے جسنے تیرہوین صدی مین قریباً کل ایشیا کی سیر کی ۱۲ ۱۲

اگر مین خود اپنے دل سے ہی یہہ سوال کرون کہ وہ کونسا علم ادب ہے

جس سے ہم یورپ باسی جنہون نے خالص یونانیون اور اہل روما اور

صرف ایک ہی شیمیٹک نسل یعنے یہودیون کے خیالات مین

نشوونما پائی ہے وہ نسخہ کہان سے پاسکتے ہین۔ جس کی کہ

ہم کو اپنی اندرونی زندگی کے زیادہ مکمل اور زیادہ عالمگیر واقعات

مین درست طور پر ٹھیک انسانی زندگی (یعنے ایسی زندگی جو اس

حیات کے لئے نہو۔ بلکہ ایک بالکل تبدیل شدہ اور ابدی زندگی

وحیات ہو) بنانے کے لئے ضرورت ہے۔ تو بھی مین ہندوستان

ہی کیطرف اشارہ کرونگا؛

ناظرین خطوط وحدانی والے جملہ معترضہ پر ضرور توجہ دین۔

اُسی کتاب مین آگے جاکر مصنف مذکور نام بنام علم کی مختلف شاخون کو

گنا تا ہے۔ اور یہہ بیان کرتا ہے کہ ہر ایک کے لئے ہندوستان

مین کیسا وسیع خزانہ ہے۔ جسکو اخیر مین وہ مفصلہ ذیل دل سوز اپیل

قلمبند کرتا ہے۔

"خیر ان سب باتون کے علاوہ علم ادب و بہاشا کیطرف نظر ڈالیے
جسکو کہ ہم خود ہین یا نہ مانین مگر دراصل وہ اس زندگی مین دیگر ہر ایک چیز سے
زیادہ توجہ کرنے کے لائق ہی - ہان جسکے کہ دراصل وہ لوگ بہی بہت
زیادہ پرواکرتے ہین - جو بظاہر اس سے انکاری ہونے کا دم بہرتے
ہین - ہان اس چیز کو لیجیئے جو ہمارے تمام افعال ہماری خیالات اور ہماری
امیدون کا سہارا اور ہادی ہے - اور جسکا نظارہ ہماری تمام اقوال و افعال
و خیالات و امیدون مین دیکہہ پڑتا ہے اور جسکے بغیر نہ کوئی آبادی ہو سکتی
ہے - اور نہ کسی سلطنت کا وجود موجود اور نہ کوئی رسم و رواج قایم
ہو سکتا ہے - اور نہ کوئی قانون اور نہ برے بہلے کی تمیز ہو سکتی ہے -
اور جس نے زبان سے اتر کر سب سے زیادہ مستقل اور بدیہی طور پر انسان
اور وحشی کے درمیان حد فاصل قایم کی ہے - ( یعنے منش اور
وحشی کی تمیز کو قایم کیا ہے ) . اور جسکے سہارے یہہ زندگی کاٹنی
ممکن اور قابل برداشت ہی - اور جو شخص زندگی کی نہائیت ہی گہری اور
اکثر اوقات مخفی کہانی ہے اور اسی پر قومی زندگی کی بنیاد ہے -

اور جو تمام تاریخون کی تاریخ ہے۔ اور تمام بھیدون کا خلاصہ ہے
(یعنے بھاشا) اور ہمان مذہب کے طرف غور کرو تو تمکو سچے مذہب
اور اس کی قدرتی نشو و نما اور امت ترقی کے مطالعہ کا بہتر موقع
ہندوستان سے زیادہ کہان مل سکتا ہے۔ یہہ وہی ہندوستان
ہے جو برہمنون کے مذہب کا مسکن تہا۔ جہان بدھ مذہب نے
جنم لیا۔ اور جہان آخر کار زردشتیون کے مذہب نے پناہ لی اور جہان
اب بہی نئے نئے توہمات پیدا ہوتے ہین۔ اور جو آئیندہ زمانہ مین
سب سے زیادہ خالص مذہب کا وہ خیما طفلاک ہونے کی امید
دلاتا ہے۔ بشرطیکہ وہ مذہب انیسوین صدی کے خس و خاشاک سے
پاک ہوجاوے"۔

ان اخیر الفاظ مین اگرچہ مصنف اپنی عیسائیت کے اظہار سے نہین
رکا۔ مگر تاہم ہم اس کے ساتہہ اس دعا مین شریک ہوتے ہین۔ کہ
ہندوستان اب بہی سب سے خالص مذہب یعنے ویدک دہرم کے
وہ خیما طفلاک ہونے کی امیدین دلاتا ہے۔ بشرطیکہ اس مذہب

مین ہے پرچلیت مختلف مذاہب کے خس و خاشاک جو ہزارہا برس مین
اُن کے اندر مل گئی ہین دُور ہو جاوین - اسی سلسلہ مین آگے ایک
جگہہ حسب ذیل لکھتے ہین -

"ہندوستان مین تم اپنے تئین ایک وسیع زمانہ گذشتہ اور ایک
وسیع زمانہ مستقبل کے مابین دیکھتے ہو - ہندوستان مین تم کو اس قسم
کی موقعی دستیاب ہین - جنکے تم کو پرانی دنیا سے ملنے کی امید
بہت شاذ ہو سکتی تہی - زمانہ موجودہ کے مسایل مشہور مین سے کسی
کو لو - خواہ عام لوگون کی تعلیم کا سوال - خواہ اعلےٰ تعلیم کا سلسلہ -
خواہ پارلیمنٹ کے ذریعہ سے حکومت کا قاعدہ - خواہ مختلف قوانین
کا شکل کو مرتب کرنے کا اصول - خواہ ملک کی مالی حالت کا طریق
اور نقل مکان اور غربا کے متعلق قوانین - غرض ان سب کی
سیکہنے اور سکہانے کے اور تجربہ اور مشاہدہ کے لئے ہندوستان
ایسا تجربہ گاہ ہے جسکے مساوی اور کوئی ملک دکہائی نہین دیتا"
مصنف کی اس بلند پردازی کو مین اوپنشدون کی اس واکیہ

ختم کرتا ہون۔ جسکا مطلب یہہ ہے کہ ہندوستان انسان کو اس
چیز کا گیان بخش سکتا ہے۔ جسکے جاننے سے سب کچہہ جانا جا سکتا ہے
میرے نوجوان دوستون کو اپنی نسل کے وجہ سے شرمندہ ہونے
کا کوئی موقع نہین ہے کیونکہ پروفیسر میکس ملر اسبات پر فخر کرتا ہے
کہ ہندوستان کے آریہ لوگ اسکی نزدیک سے نزدیک جدی
بہائی بند ہین۔
جنہون نے دنیا کے اس عجیب وغریب زبان کو بنایا جسکو سنسکرت کہتے
ہین اور جنہون نے سب سے اعلےٰ اور سچی نیچری مذہب کی تعلیم
دی اور صاف سے صاف تہیالوجی (مذہبی قصّے وکہانیان) اختراع
کین اور باریک سے باریک فلاسفی ایجاد کی اور مفصل سے مفصل قوانین بنائے
ناظرین مندرجہ بالا فقرون مین مین نے آپکے سامنے اُس شخص کی رائے
پیش کی ہے۔ جو خود اس امر کو تسلیم کرتا ہے۔ کہ ہنوز وہ سنسکرت زبان اور
اسکی علم ادب کا منتہی نہین کہلا سکتا۔ بلکہ جو ابہی تک اپنے تئین ویدک سنسکرت
کا مبتدی ہونا قبول کرتا ہے اور جسکو ابہی تک یہہ شبہہ ہے کہ اس نے اپنشد

کے ارتھہ ہی درست طور پر نہین سمجھے۔

مین اسبات کو دوسری حصّہ مین اپنے ناظرین پر ظاہر کرونگا کہ اکثر موقعون
پر پروفیسر مذکور نے سنسکرت ودیا کے ناپیدا کنار سمندر کے پار
اُترنے کی کوشش مین بڑے بڑے غوطے کہائے ہین۔ اور وُہ اب
تک منجہہ دہار مین پڑا ہے اور اس نے بارہا ویدک اصطلاحات کی
یوگک اور لوکک ارتہون کی ضروری تمیز کو نظر انداز کر دیا ہے
یہہ فقرات تو مین نے اس کتاب سے اخذ کئے ہین جو سنہ ۱۸۸۳ء
مین شایع ہوئی تہی۔ اس کے بعد اب مجہکو پروفیسر مذکور کی ایک اور
نئی کتاب کے دیکہنے کا موقع ملا ہے۔ جو اسی سال کے شروع مین
شایع ہوئی ہے۔ اور جسکو انہون نے ہند کا طبعی مذہب کے نام سے
موسوم کیا ہے۔ اس کتاب کے مطالعہ سے میرے دل پر یہہ نتیجہ
ہوگیا ہے کہ پروفیسر مذکور روز بروز سنسکرت لٹریچر کے سمجہنے
مین معتد بہ ترقی کر رہا ہے اور خواہ وہ مانے یا نہ مانے مگر سوامی دیانند
سرستی کی تحریرات نے اُسپر بہت کچہہ اثر کیا ہے۔ چنانچہ اب اسکو ویدک

اصطلاحات کے معنے لگانے مین اکثر اوقات سوامی جی کی روشنی طبع

سے فایدہ اُٹھانا پڑتا ہے۔

پروفیسر مذکور اپنی کتاب کے صفحہ ۱۸ پر ایک جگہہ ایسا تحریر کرتے ہین۔

کہ "دہرم جو بذاتہ بعض فاضلون کے نزدیک انسانی طبیعت کا ایک لایعنی

اور خلاف فطرت اختراعی ڈہکوسلا معلوم ہوتا تہا۔ اب جب کہ اسکو ویدک

دہرم کی روشنی دوارا دیکہا جاتا ہے تو بالکل ایک فطرتی اور معقول حیثیت مین

نظر پڑتا ہے۔ یہان تک کہ ہم یہہ کہنے کی جرأت کر سکتے ہین کہ

دہرم کا انکر طبیع انسانی کی نشو ونما مین ایک قدرتی خیال ہے"۔

ناظرین جو دہرم کہ ایسے پوتر مہان کے لائق ہے۔ جیسے کہ فقرہ بالا سے

ظاہر ہے۔ کیون اسکو فخر مذاہب نہ کہا جاوے۔ جس دہرم کی روشن

اگنی نے کہ اس طرح سے بڑے بڑے پدارتھہ ودیا کے موجدون کی

اندرونی ہر دون کو گلا کر موم کر دیا۔ اور دہرم کو منش کا فطرتی خیال

ہونا ظاہراً نستیچ کر ادیا وہ دہرم تمام منش مار کے لئے کیون نہ استیر

سچا دہرم کہا جاوے۔

اسی کتاب کے صفحہ ۴۴ پر ایک گونہ یہہ بہی تسلیم کیا گیا ہے - کہ

اندر و ورن و متر و اگنی وغیرہ مختلف نام - اسی ایک سربشکتیمان

پرماتما کی ہین جسکو وحدہٗ لاشریک لہٗ ہونے کی ویدون نے باربار

شہادت دی ہے "-

اسی کتاب کے صفحہ (۵۰ و ۵۱) پر جہان پروفیسر مذکور ہندوستان کے

قدامت کو دیگر ممالک کے قدامت پر ترجیح دیتے ہین - وہان فرماتے

ہین کہ "انڈین دل و دماغ کبہی اس چہوٹی اور خیالی بقاء نام کا خواہشمند نہین

ہوا جسکے کہ شاہان مصر اور بیبلون اس قدر قدر و منزلت کرتی تہے

اور جسکے حاصل کرنے کے لئے انہون نے بڑی بڑی عالیشان میناک

تعمیر کرائے - اہل ہنود ہمیشہ اس خیال کے پابند رہی کہ ہماری یہہ زندگی

مستعار چند روزہ ہے - اور اس جگت مین ہم مثل پردیسیون کی مسافر

ہین - کبہی انکے دل مین یہہ خیال جاگزین نہین ہوا کہ وہ خشت و چونے سے

اپنی بقاء نام و شہرت کے جویان ہون - جب تک کہ غیر قومون نے

انکے دلون مین یہہ خیال نہ ہونس دیا ہو "-

لیکن اگر آریاورت کے آریہ لوگون نے ہمارے لئی اینٹ پتھر نہین چھوڑے (یعنے عمارات عالیشان) توانہون نے بجاے اُسکی ہماری دل و دماغ کی پرورش کے لئے عمدہ غذا چھوڑی ہے اور ایسے معمّے چھوڑے ہین کہ جنپر ہم اپنی عقل لڑا سکتے ہین اور ہماری لئے سبق چھوڑے ہین جنکو ہم سیکھہ سکتے ہین - اور یہہ غذا و معمّے و سبق ایسے بے نظیر ہین کہ دنیا کے پردہ پر اور کہین سی دستیاب نہین ہو سکتے"۔

ای پیاری ناظرین اگر اس فقرہ کو پڑہکر بہی ہماری غیرت و حمیت کی رگ جوش زن نہو تو سمجھہ لو کہ ہماری خون مین ذرا بہی فطرت انسانی باقی نہین رہی - ہماری اکثر انگریزی تعلیم یافتہ نوجوان جن کے دلون کی صفائی کو انگریزی علوم کی چکاچوند نے دہندلا کر دیا ہے یہہ شکایت کرتے سُنے جاتے ہین کہ سوامی دیانند سرستی نے لفظونکو کھینچ کھانچکر ان سی معقول معنے اور مطلب نکالنے کی کوشش کی ہے - ورنہ درحقیقت ویدون مین سوائی بچپن کی سی باتون و عناصر پرستی اور رسومات مذہبی کے اور کچھہ نہین ہے اور نیز بعض کا یہہ بہی خیال ہی کہ ویدون مین قربانیون کا ذکر بہت ہے

چنانچہ اسی خیال سے اکثر انگریزی فاضل لفظ یگ کا ترجمہ قربانی ہی
کرتے ہین - اس خیال کی ان غلط فہمیون کے دُور ہونے کا زمانہ بہت
قریب آتا جاتا ہے - اور وہ وقت بہت دُور نہین ہے - کہ ان الفاظ اور ان
خیالات کی جو تعبیر سوامی دیانند سرستی نے کی ہے - اُسکو تمام دنیا صحیح مان لے
ان فقرات سے جو مین پروفیسر مذکور کی نئی کتاب موسوم بہ مذہب طبعی ہند
سے اخذ کرتا ہون بہت تقویّت ہوتی ہے -

اس سے یہہ نہین سمجھہ لینا چاہئے کہ پروفیسر مذکور کے ان خیالات کو مانتا
ہون - بلکہ صرف نمونہ کے طور پر پیش کرتا ہون - پروفیسر مذکور لکھتے ہین
"کہ جس فعل کو ہم قربانی کے نام سے پکارتے ہین وہ قدیم لوگون کے
نزدیک ایک معمولی کرم ہوتا تھا" پھر دوسری جگھہ لکھتے ہین -
"کہ ہمکو بھول نہین جانا چاہئے - کہ بہت سی قربانیان صرف ضروری کرم تھے - مثلاً
صبح و شام کو آگ جلانا یہہ ایک معمولی اور سادہ کام تھا - جسنے رفتہ رفتہ
عادت ہو جانے سے قانون کی منزلت اختیار کی اور پھر بعد کو اگنی
ہوتر کے نام سے موسوم ہو گیا - اور اعلےٰ رتبہ کا کام سمجھا جانے لگا"-

اسیطرح چاند کے مختلف حالتون کا مشاہدہ اور اسکی نامون وغیرہ کا تعین سن

وماہ وایام کے قایم کرنے کے لئے ضروری تہا - کیونکہ اُسکے تعین و

تقرر کے بنا سوشیل زندگی کا انتظام نہین ہوسکتا تہا - اسیطرح

مختلف موسمون کا تقرر و تعین جنکو چیزنا سے یگ وغیرہ نامون سے موسوم کیا

گیا ہے - یہہ بہی ضروری اور مفید علمی باتین تہین - مگر انہون نے بہی آہستہ

آہستہ یگ کی منزلت حاصل کی - ان سب باتون کی نشان ونہ موجودہ

ہتواروں کے ظاہری صورت مین گہرے مضمون کا بہید بتلاتے ہین -

ہان سمجہنے اور غور کرنے کے لئے علم وعقل کی ضرورت ہے -

پروفیسر مذکور لکہتے ہین - کہ ان تمام افعال مین خواہ وہ ایک منٹ کے

لئے ہون یا ایک دن یا چند دنون کے لئے ہمکو ایک سیدہی سادی

قدرتی غرض معلوم ہوتی ہے - اور ٹھیک ٹھیک مفہوم اور الفاظ ہین وہ قربانیان

نہین ہین - ان سے سوائے اسکے اور کچہہ نہین ثابت ہوتا کہ بعض ضروری

کنبہ داری کے فرائض کو باقاعدہ انجام دینے کے لئے اور نیز

موسمون وغیرہ کے اختلافات کے ضروری نقشے کو نوجوانون

وعام لوگون کے دلون پر ہمیشہ نقش رہنے اور دیاد دہانی کے غرض

سے خاص خاندانون و عام قوم کے لئے مختلف تیوہار قایم کر دئے

گئی تہی - اور زمانہ کے گذرنے سے وہ اصل وسادہ غرض تو مفقود

ہوگئی اور صرف رسمیات ہی رسمیات باقی رہ گئین - ان تمام باتون سے

صاف پرگہٹ ہوتا ہے کہ آریہ لوگون کو دہرم کی سکشا ایسے طور پر ملی

تہی - کہ جسمین انکی تمام سوشیل ضروریات کا بہی علاج ساتہہ ہی ساتہہ تہا یہہ

باتین ہماری اس خیال کی تائید کرتی ہین کہ پورانے آریہ لوگونکا دہرم ایسی دستور نہین

تہا جو دم بہر کے لئے بہی ان سی جدا ہو سکے - انکی ہر فعل و قول مین کوئی نہ کوئی دہارمک

غرض ضرور ہوتی تہی اور وہ ہر ایک کام کو دہارمک منشہ سے کرتے تہی - کیا

اپنی کاروبوہار مین کیا بچپن و جوانی و بڑہاپے مین - کیا عدالتون و کچہریون مین کیا

فوج مین کیا میلون اور مصاحبتون مین - کیا طبابت وغیرہ دیگر فنون و علوم مین

غرض ہر ایک کام مین انکا دہرم انکی ساتہہ رہتا تہا انکو ایسی عادتین بنانیکی سکشا

دی گئی تہی - جس سی انکا دہرم ہر وقت انکی ساتہہ رہا اور دنیوی کام کرتی وقت

بہی دہرم کا خیال دل و نظر سے دور نہ ہو - تا کہ پرماتما ہر وقت یاد رہی -

اس طرح سے وہ لوگ ہمیشہ دھارمک جیون بتیت کرتے تھے - یہہ کیا ہی سندر

دہرم ہے جو منش کو ایسے شانتی دایک تعلیم دیتا ہے اگر تمام منش اسکو

سویکار کرکے اسکے موافق آچرن کرلیں تو واقعی یہہ جنجال سنسار ایک سورگ

نگری ہو جاوے - جسمین سب آتمائین سکھہ اور آنند سے باس کرین -

ہمارے بعض دوست یہہ کہتے سُنّے مین آئے ہین کہ سنسکرت تعلیم پر جسقدر محنت

و وقت درکار ہے اسقدر وہ بہلدایک نہین اور عقلی ترقی کے لئے بہی جسقدر آجکل

یورپین لٹریچر مفید پڑتا ہے سنسکرت علم ادب اس سے بہت کم مفید

ثابت ہوتا ہے

ایسے مہربانون کیجہ متمین علاوہ مندرجہ بالا شہادتون کے چند ایک اور نامی

نامی یورپین مصنفین کی شہادتین پیش کرتا ہون - تاکہ میرے

ہموطنون کا دل بہی انکے مطالعہ سے کچھہ نرم ہو - اور انکو سنسکرت ودیا

کی تحصیل کے لئے زندگیان خرچ کرنا ناگوار نہ گذرین -

شاپن ہاپر صاحب جو صرف ملک جرمنی کی ہی نہین - بلکہ زمانہ حال کے

نامی گرامی فلاسفرون مین گنے جاتے ہین - اپنشدون کی فلاسفی کی

بابت حسب ذیل تحریر کرتے ہین۔

"اسکی ہر ایک فقرے سے گہرے اصول اور بڑے بڑے عالی خیالات پیدا ہوتے ہین تمام مین ایک اعلیٰ درجہ کی مقدس اور سچی روح ویاپک معلوم ہوتی ہے۔ تمام دنیا مین سوائے اصل اوپنشدون کے کوئی کتاب اُنسے زیادہ مفید اور علویت کو پہونچانے والا مطالعہ نہین ہوسکتا۔ جیسا کہ اوپ نکہت* کا مطالعہ ہے۔ یہی اوپ نکہد میری زندگی کے لئے موجب تسکین ہوئے ہین۔ اور یہی میری موت کے بہی تسکین وہ ہونگے"

ڈاکٹر تہیباٹ کی تحقیقات سے یہہ بات پایہ ثبوت کو پہونچ چکی ہے کہ علم اقلیدس اور علم ہیئت سب سے اول اول ہندوستان مین ایجاد ہوئے اور نیز علم

ویاکرن اور فلاسفی - ودیا -

پروفیسر ویبر صاحب تحریر کرتے ہین کہ فلاسفی اور گرامر کو ہندون کے طبیعت کے جولانی نے درجہ کمال پر پہونچایا۔ تہیو گرس نے (جو ایک مشہور یونانی محقق و حاکم کا نام ہے) مسئلہ تناسخ اور ریاضی کو چہہ سو سال قبل از مسیح انڈیا سے سیکہا۔

*اوپنشد کو انگریز وغیرہ اوپ نکہد کہتے ہین ۱۲ ۱۲ ۱۲ ۱۲

جرمنی کے ڈاکٹر راتہہ صاحب یہہ بحث کرتے ہین کہ ویدک زمانے مین ذات
پات کے کوی تمیز نہ تہی (بیشک جنم پر ذات کا مدار نہ تہا)۔

کپل منی کی فلاسفی کی بابت یورپین فضلا کی یہہ رائے ہے کہ دنیا مین سب سے
پہلے فلاسفی جسکا پتہ تحریر مین ملتا ہی ہی۔ چنانچہ یہہ بات ہی پرگہٹ ہوگئی ہی کہ
جرمن کی تازی سی تازی فلاسفی یعنی شوپن ہاور اور وون ہارٹمن کی
فلاسفی کپل کی فلاسفی کے اُس حصّہ کی نقل ہی۔ جسکا تعلق پدارتہہ ودیا سے ہی
اگرچہ اس تازی فلاسفی مین اتنی خامی ہی کہ اس نے آتما اور آتما کے سروپ کو تسلیم نہین کیا
کزن صاحب لکہتے ہین کہ ہندوستان کی فلاسفی دراصل دنیا کی فلاسفی کی مختصر تاریخ
ہی۔ ایم جیکولسٹ صاحب تحریر فرماتے ہین۔ انڈیا دنیا کا پنگہوڑہ ہی اور ہم سب کی
والدہ مہربان ہی جسنے اپنی اولاد کو مغرب کیطرف روانہ کرتے وقت ہماری اصلیت
کے ہمیشہ ثابت اور قایم رہنے کے لئی ہمکو اپنا قانون اپنا علم اخلاق و اپنا علم ادب
اور اپنا مذہب وراثت مین دیا۔ انکا مقولہ ہی کہ مصری۔ یہودی۔ یونانی
اور اہل روما کے تمام قوانین منو کے دہرم شاستر سے اخذ کئے گئے ہین اور
منو کے مجموعۂ احکام کا جوہر ہمارے یورپ کے تمام قانونی تمدن مین پرگہٹ ہی۔"

صاحب موصوف بڑے زور سے درخواست کرتے ہین کہ جو لوگ ہندوستان کے معاملات مین دلچسپی ظاہر کرتے ہین انکو چاہیٔے کہ ویدون کو اور منوسمرتی کو خوب غور سے مطالعہ کرین کیونکہ ایسی صورتمین انکو یقین ہوسکتا ہے کہ انڈیا تمام انسانی نسل کی مان ہے۔ اور اسی سے ہمنے تمام علوم و فنون و مذہب وغیرہ ورثہ مین پائے ہین۔ صاحب موصوف اسی پر اکتفا نہین کرتے بلکہ رقم فرماتے ہین۔ "کہ قدیم اہل ہند نے جو تصنیفات کہ تاریخ و علم تصوف و اخلاق و نظم و فلاسفی و مذہب و مختلف فنون طبابت وغیرہ پر چھوڑی ہین۔ اُنہی کے صرف پڑہنے کے لئے چند نسلون کی زندگیان درکار ہین"۔

المختصر اس قسم کی شہادتین آریاورت کی تہذیب و علمی فضیلت کے ثبوت مین آجکل بکثرت دستیاب ہوتی ہین۔ تاریخ ہند مین ایک وہ زمانہ تہا کہ جب تصنیف کالبروک صاحب ویدون کی موجودگی پر شبہات کئے جاتے تہے۔ اور نیز خیال کیا جاتا تہا کہ اگر کہین وید مل ہی جائین تو کوئی شخص خواہ کتنا ہی دودان کیون نہو انکی سمجھنے کے قابل نہوگا۔ جس زمانہ کا یہہ ذکر ہے وہ زمانہ انگریزی گورنمنٹ کا شروع زمانہ تہا۔ جسکو ہنوز صدیان نہین گذرین۔ شکر کا مقام ہے کہ آریاورت نے صرف

ویدون ہی کو قایم نہین رکہا۔ بلکہ اسی اثنا مین اپنی خاک پاک سے
ایک ایسا رشی بہی اوتپن کرکے دکہا دیا جو نہ صرف ویدون کی زبان
اور مضمون کو ہی اچھی طرح سمجہہ سکتا تہا۔ بلکہ جسکو یہہ جرأت ہوئی
کہ اس نے ویدون کو بہاشیہ کرکے مشتہر کردیا۔ مہرشی سوامی
دیانند سرسوتی جی کے وید بہاشیہ کی نسبت لوگ کچہہ ہی رائے دیا
کرین۔ مگر اسکے سخت سے سخت مخالف کی بہی یہہ مجال نہین ہوئی
ہے کہ وہ اسکے فضیلت پر سوال کرنے کی جرأت کرسکے۔
واقعی یہہ بڑی دلیری کا کام تہا۔ کہ باوجود ایسی سخت مخالفت
کے سوامی دیانند نے اپنے یقین کو چھپانا تو نہ کنار ہر ایک در و دیوار
پر بلند کرنے کی کوشش کی۔ لوگ اسکے وید بہاشیہ پر جسقدر
چاہین نکتہ چینی کرین۔ مگر یقین نہین پڑتا کہ کبہی کوئی یہہ کہہ سکے کہ
ویدون کے ترجمہ کا خیال سوامی صاحب کی ذات مین ایک الہام تہا۔
اس چمکتی دمکتی زندگی نے ایک اور شخص کی ہردی مین ویدون
کی جوتی دکہلائی تہی۔ مگر ہائے افسوس کہ وہ روشن ستارہ اس آفتاب

کے نقش قدم چلنے کی کوشش مین ہر ٹوٹ پڑا۔

مفصلہ ذیل صفحات مین مین اپنے ناظرین کے سامنے اس ستارے
کی مختصر زندگی پیش کرتا ہون۔ شاید بعض ناظرین یہہ سوال کرین کہ مفصلہ
بالا مضمون کا اس سوانح عمری سے کیا تعلق ہے اسکی جواب مین گذارش
ہے کہ یہہ سمع خراشی محض اس غرض سے کی گئی ہے کہ میرے ہموطنون
کے دلون مین اس ہمارے فرض کا کچھہ خیال جاگزین ہو۔
جو ان پر اپنے مورثان کیطرف سے واجب ہے۔

یہہ مقولے اس جگہہ پر اسواسطے نقل کئے گئے ہین کہ ہندوستانیون
کو معلوم ہو جائے کہ یہہ کام یعنے سنسکرت زبان کا زندہ کرنا
اگرچہ بہت محنت طلب ہے مگر اس سے بڑے بڑے نتیجون کے
امید ہے اور اسمین بہی کچھہ شک نہین کہ قبل ازین کہ ہم
ان نتیجون پر پہنچین۔ ہمکو بہت سی ظاہری دنیا کی امید
دلانے والی زندگیان وید ودیا کے حصول کے لئے قربان
کرنی ہونگی۔

پنڈت گورو دت ودیارتھی کے جانشینون سے میری یہہ

دست بستہ التماس ہے کہ جب تک بہت سی زندگیان اس

مبارک مشن پر بلدان نہو نگی ۔ بھارت ورش کا اودھار ناممکن

ہے ۔ پس انکو اس بلدان کے لئے ہوشیار رہنا چاہئے ۔

واضح ہو کہ یورپ کے بہت سے روشن ضمیر اشخاص اگر

ہندوستان کے مردہ علم ادب کو زندہ کرنے کے درپئے ہین ۔

تو ہندوستان بھی گاہے ماہے کوئی نہ کوئی آتما ایسی اوتپن کرتا

ہے اور کرتا رہیگا ۔ جو اسی دُھن مین اپنا ہر وس قربان کر دیتا ہے ۔

میری آئیندہ تحریر کے مطالعہ سے ظاہر ہو جائیگا ۔ کہ انڈیا مین سوامی

دیانند سرسوتی کی روح بھی اپنا کام کر رہی ہے اور لوگون کو حب الوطنی

و قومی ہمدردی کے خیالات سے لبریز کر کے اُنکے چند روزہ زندگی

کے پودے کو سنسکرت زبان کے چشمہ آب حیات سے تر و تازہ

ہونے کا خیال دلا رہی ہے ۔

ہان اس مادر مہربان یعنے سنسکرت کو زندہ کرنے کے لئے اگر

بہت سی چمکتی ہوئیں مشعلین بجھہ ہی جاوین تو کچھہ پرواہ کی بات
نہین۔ بشرطیکہ یہہ روشنی سینہ بسینہ منتقل ہوتی چلی جاوے
آیندہ صفحات مین مین ایک ایسے زندگی کی تاریخ ہدیہ ناظرین کرتا ہون
جسنے دنیا کی معمولی لذات مین ایک کی بہی چاشنی نہ چکھی اور
جسنے اپنی تمام جوانی لگاتار محنت مین ایک اعلےٰ نمونہ کے
زندگی بنانے وگیان ومعرفت کا مشکل راستہ حاصل کرنے
اور اپنے ہموطنون کے لئے اسکے حصول کے آسان ذریعے
تلاش کرنے کی غرض مین خرچ کر ڈالے۔ بعض لوگ یہہ
سوال کرین گے بلکہ کرتے ہین۔ چنانچہ انگریزی کتاب کے
شایع ہونے کے بعد مین نے اپنے کانون سے سنا بہی ہے
کہ پنڈت جی نے کونسے ایسے کارہاے نمایان کئے تہے کہ جن
سے انکا جیون چرتر شایع ہونے کے قابل ٹھہرا۔ مین اسکا
یہی جواب دیتا ہون کہ بیشک انہون نے اگرچہ کوئی ایسا کارنامہ
نکیا ہو۔ جو دنیادارون کی نگاہ مین نہ جم سکے۔ لیکن حق کے

متلاشی وگیان کے طالبان کے لئے انکی یہہ سادہ زندگی اور
اسکے واقعات مثل مشعل کے کام دے سکتے ہین - بہر اتری گی
اگر غور سے پڑہوگے تو پنڈت جی کا جیون چرتر ہم تم بہوسے
بھٹکے مسافرون کے لئے اس تاریک رات مین ماہتاب کا کام
دے گا -

پس اگر اس روشنی سے ایک بہولا ہی راستہ پر آجائے
اور دوسرا اگورت ودیا رتھی پیدا ہو جائے تو مصنف اپنی محنتون
کو بہت زیادہ قیمتی سمجہنے کا فخر حاصل کرے گا - فقط

راقم لاجپت رائے

# غلطنامہ سوانح عمری پنڈت گورودت جی مہاراج

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| دیباچہ (۱) | ۶ | ہی | نہین |
| ۳ | ۳ | اوایل | آوایل |
| ۴ | ۲ | ساورہ | محاورہ |
| ۴ | ۱۱ | صاف کی | صاف |
| ۵ | ۱۰ | ہونی | ہونا |
| ۷ | ۹ | کرتی ہین | کرنے مین |
| ۹ | ۱ | مذہب | مہذب |
| ایضاً | ۶ | نبا | نیا |
| ایضاً | ۱۴ | پاپی | پانی |
| ۱۱ | ۱۲ | فلاسفر | فلاسفرون |
| ۱۴ | ۵ | وقعات | اور واقع |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۱ | (علم ادب وبہاشا) | اوس پی جینز |
| ایضاً | ۱۳ | شنخص | شنخصی |
| ۱۴ | ۲ | (یعنے بہاشا) | × |
| ایضاً | ۸ | دوخیما | دوجنما |
| ۱۵ | ۵ | ستقل | مستقبل |
| ۱۶ | ۹ | تہیالوجی | مائی تہیالوجی۔ |
| ۱۹ | ۷ | ہجہوٹی | جہوٹی |
| ایضاً | ۸ | بیلی لون | بیبی لون |
| ۲۳ | ۹ | متنبہ | فتوحہ یعنے غرض |
| ۲۵ | ۱۲ | تہیوگرین | بائی تہیوگرین۔ |
| ۲۷ | ۱۰ | تصنیف | بقول |
| ۱۳ | ۹ | پہیلاتے | پہُلاتے۔ |
| ۳۱ | ۷ | مین | سن |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۳۳ | ۵ | یہہ امر باقی ہے | |
| ۴۳ | ۱۳ | نیم طلبہ | نیم تعلیم |
| ۶۰ | ۷ | مرمت تب | مرتب |
| ۸۹ | ۶ | اودہ سے | اودہ |
| ۹۲ | ۶ | یہہ خوبی | خوبی |
| ۹۶ | ۱۲ | ایکی | اُنکی |
| ۱۱۰ | ۱ | یہہ تجویز ہوکر اوسپر | یہہ تجویز پیش ہوکر اوسپر جب |
| ایضاً | ۹ | دورے | دورائی |
| ۱۱۵ | ۱۴ | سمندکے | سمندر کے |
| ۱۱۹ | ۱۰ | روشنی حرارت | روشنی و حرارت |
| ۱۲۲ | ۶ | طور پر تسلیم کیا ہے | طور پر حل ہوئے ہین اور اُسمین یہہ بھی تسلیم کیا ہے |
| ۱۲۳ | ۹ | بہشتم | بہہم |
| ۱۲۴ | ۸ | تہین | ہین |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۲۵ | ۱۴ | بی موقعہ گفتگو | بے موقعہ |
| ۱۲۶ | ۶ | کا ہونا | ہوتی |
| ۱۳۳ | ۱۴ | جو وہ | وہ |
| ۱۳۹ | ۱۴ | کر دیتے ہین | حاصل کرتے ہین۔ |
| ۱۴۰ | ۱۳ | موت | موت کا |
| ۱۴۸ | ۳ | روانتی | اونتی |
| ۱۴۹ | ۱۰ | ہی ہرتی | لیئے پہرتی |
| ۱۶۲ | ۹ | ست آرتہہ | ست ارتہہ |
| ۱۳۸ | ۳ | الو لہو | الونہو |
| ۱۹۵ | ۳ | پوران | پورن |
| ۲۰۲ | | شوروصب | شوروشغب |
| ۲۰۸ | | چندسال | چندماہ |

ओ३म्

# پنڈت گورودت ودیارتھی جی ایم-اے-کا جیون چرتر

## (سوانح عمری)

## فصل اول

نمیدانم حدیث نامہ چون است ٭ ہمے بینم کہ عنوانش بخون است

[این ماتم سخت است کہ گویند جوانمرد]

بہت سے ذیشان اور عالی رتبہ فاضلون نے جسوقت یہہ واقعہ جانکاہ وحادثہ

ہوش ربا سنا کہ پنڈت گورو دت ایم۔ اے۔ سُرگ دھام کو سدہارے۔ بے تحاشا

بولے کہ اے پنجاب صرف یہی ایک انسان تہا جسکو تو نے ان چالیس سال

کی مدت انگریزی راج مین بنایا تہا۔ مگر افسوس کہ وہ بھی کچھ دنون تجھکو تیری

محنتونکا ثمرہ دینے کے لیئے زندہ نرہا۔ اجل کے بیرحم فرشتہ نے اسکو تیری

محبت بھری گود سے جلد اُٹھا لیا۔ بلاشبہ پنڈت صاحب مرحوم کا وجود فخر

پنجاب تہا۔ بہادر پنجابیون مین سے جنکی بہادری اور وفاداری سے تاریخ کے

صفحات پُر ہین۔ عہد سلطنت انگریزی مین ایک یہی شخص پیدا ہوا تہا۔ جسکی فضیلت

شہرہ آفاق ہونے کی امیدین دلاتی تھی۔ پنڈت جی کا اپنے حیات مستعار

کو (دہرم) مذہب حقیقی پر قربان کرنا ایسا تہا جیسا کہ اس عالیخاندان کے سپوتون

سے کہ جسمین وہ پرگہٹ ہوئے۔ امید کیا جا سکتا ہے۔ کیونکہ وہ جگدیش راجہ

کی اولاد یا نسل مین سے تہے۔ یہہ راجہ شمالی ہندوستان کے قدیم اقوام

کی رواتیون مین پنوار سدانا کے نام سے مشہور ہے۔ روایت ہے کہ راجہ

موصوف نے اپنی جان کو کسی بڑے بہاری کام کے سرانجام مین قربان کیا

تہا۔ جو غالبًا کسی مسلمان حکمران کی ظالمانہ کارروائیون سے اپنے ملک اور

دہرم کی رکشا سے متعلق تہا۔ اس مبارک اور قابل عبرت کام کے باعث وہ

اور انکی اولاد لقب سروانا (سر دینے والا) سے ممتاز ہوئی۔ جو کثرت استعمال سے

سدانا ہوگیا۔ جو ابتک اس خاندان والون کے لیئے بولا جاتا ہے۔ اسوجہ سے

ہم کہہ سکتے ہین کہ پنڈت گورودت کی فطرت مین یہہ وصف یعنے قوم اور ملک

پر قربان ہونا دراثتاً مرکوز تہا یعنے کہ دولت بلند حوصلگی و مضبوط باطنی و عالی

فطرتی پنڈت نے اپنے جد بزرگوار کے خون سے ورثہ مین پائی تہی۔ جو اس

چندروزہ زندگی مین انکے ہر قول و فعل سے عیان و ہویدا تہی۔ پس بوجوہات مذکور

کوئی جائے تعجب نہین۔ اگر پنڈت نے راستی و حقیقت کے پرچار مین کسی

قسم کی سختیون اور تکالیف کی پروا نکی ہو۔ اور ہمیشہ ذاتی آرام و تن

آسانی سے اعراض کرکے ست دہرم کی فتح اور صداقت کی روشنی

کے پہیلانے مین کوشش کی ہو۔ یہہ مبارک روح ہمیشہ اسی دہن مین رہی

کہ پرتہوی پر سچے دہرم کے راجدہانی پہر از سر نو ایکدفعہ استہاپت ہو۔ جیسے

کہ اسکے جد امجد نے اس کام پر جسکو وہ صادق اور دہرم کا رج خیال کرتا

تہا اپنے تئین قربان کر دیا۔ ویسے ہی اسکے ہونہار بچے نے اپنے سر کو

اس کار خیر کے لیے (سماجک کارروائیون مین) جسکو کہ یہہ بالکل صحیح

خیال کرتا تہا فدا کیا۔ اسنے دنیا کو اسبات کا ثبوت دیا کہ وہ اُن شہیدون

کی اولاد سے ہے جنہون نے کہ اپنے دہرم پر اپنی جانون کو قربان کیا

تہا۔ پنڈت جی کی یہہ قربانی اس عالی خاندان کے شایان شان تہی کہ جسمین

پیدا ہونے کا فخر پنڈت صاحب کو قدرتاً حاصل تہا۔ اگر ہم انکے شجرہ نسب

کیطرف نظر اُٹھا کر دیکہین تو معلوم ہوتا ہے کہ پنڈت جی کے آباو جداد

بڑے شریف اور معزز اور اپنے زمانہ کے بارعب آدمیون سے گنے

جاتے تھے۔ انکے پڑدادا مہتہ گردہاری لال نواب بہاولپور کیطرف

سے امیر کابل کے دربار مین بطور وکیل رہا کرتے تہے۔ نیرنگئی زمانہ

نے راجہ جگدیش کی اولاد کو ایک مسلمان حکمران کی ملازمت پر مجبور

کیا۔ مہتہ گردہاری لال کی اولاد سے مشہور و معروف دیوان ساونمل

والئے ملتان بڑی عزت و توقیر سے پیش آیا کرتے تہے اور انکو اپنے

دوستون مین گنا کرتے۔ اور جب کوئی متنفس اس خاندان کا کبہی ملتان

کو جاتا تہا۔ تو دیوانصاحب اپنے ملازمون کو اسکے استقبال کو بہیجا کرتے تہے

پنڈت جی کے والد لالہ رام کشن جی فارسی زبان و علم ادب کے ماہر

تھے اور وہ اُن اُستادون مین سے تھے کہ جنہون نے صوبہ پنجاب کے

سررشتہ تعلیم کو ابتدائی زمانہ مین رونق دی۔ لالہ رام کشن جی کا قد میانہ اور پیشانی

فراخ اور کُشادہ تھی۔ اور ایک مضبوط اور گٹھا ہوا جسم رکھتے تھے۔ اور

زیور علم و لیاقت اور رسائی فہم و ذکا سے آراستہ تھے۔ پنڈت صاحب

ہوبہو اپنے باپ کا فوٹو تھے۔

پنڈت جی کی ماتا اُن ہندوستانی ماؤنکا ایک نمونہ ہے جو تھوڑی

سی آمدنی مین اپنے کُنبے کو فارغبالی سے پرورش کرنا جانتی ہین۔ وہ صاحب

عصمت اور لائق منتظم عورت ہے۔ پنڈت جی کے پتا کی تنخواہ اخیر وقت

پر جبکہ وہ سررشتہ تعلیم سے علیحدہ ہوئے ساٹھ ماہوار تھی۔ مگر اسقدر قلیل آمدنی

سے انکی ماتا اپنے بچون کی خور و پوش کا امیرانہ انتظام رکھتی تھین۔ وہ کتابی

تعلیم سے محض بے بہرہ ہین جیسے کہ ہندو خاندانون مین عموماً مستورات

مبتلا ہین وہ اپنے بچونپر معمول سے زیادہ مہربان اور شفیق ہین۔ مگر

پنڈت صاحب سے خصوصاً انکو دلی لگاؤ بہت زیادہ تھا۔ انکی طبیعت مین

برخلاف عام عورات کے استقلال کا وصف پایا جاتا ہے۔ چنانچہ میرے ایک

دوست جسکو پنڈت جی سے بہت اُنس تہا اور جو انکے خاندان سے گہر اتعارف

رکھتے ہین لکھتے ہین کہ پنڈت جی کی والدہ اگرچہ ایک عورت ہین۔ لیکن وہ

مصیبت کو مردانگی سے برداشت کرنا جانتے ہین۔ مرحوم پنڈت اپنے پتا

کی بہت عزت کیا کرتے تھے اور وہ ایسے ہی لایق تہے انکو جو خداداد ذہن

اور حافظہ ملا تھا اسکا ظہور پنڈت کی ذات ستودہ صفات مین پورا پورا تہا

یعنے پنڈت کی ذات مین اُس قدرتی ملکہ نے خوب ہی نشوونما پایا تہا۔

لالہ رام کشن نے اپنی موت سے ایک سال قبل اپنے لایق بیٹے کی

پرارتہنا سے سارسنسکرت پڑہنا شروع کیا اور ۶ ماہ کے عرصہ مین ایسی عمدہ ترقی

دکہلائی کہ سنسکرت زبان مین ایک چٹھی اپنے بیٹے کو لکہی جو قریبًا درست اور

صحیح تھی۔ کم گو اور تنہائی پسند تہے اسلیئے اُنکے دوست اور ہمعصر اہلکاران کو

خشکی کہا کرتے تھے۔ علم تصوف کیطرف میلان طبیعت بہت تہا۔ جسکو پنڈت

جی نے اپنی زندگی مین کمال پر پہونچانے کی کوشش کی۔ لالہ رام کشن ۲۲ سنہ ۱۸

کو پیدا ہوئے تھے۔ اور پنڈت گورودت ۲۶ اپریل سنہ ۱۸۶۴ء مطابق ۱۶ اساڑہ

سمت ۱۹۲۱ کو عدم سے وجود مین آئے ۔ وہ اپنے والدین کے اکلوتے بیٹے

تھے ۔ اسوقت اُنکی ماتا کی عمر ۲۹ سال کی اور اُنکے پتا ۴۲ سال کے سن

مین تھے ۔ پنڈت جی سب بچون مین چھوٹے تھے اور ضرب المثل کہ سب سے

چھوٹا سب سے تیز ہوتا ہے اُنپر صادق آتی ہے ۔ پنڈت بقول ایک امریکن

فلاسفر کے کہ جسکی عزت وہ اپنی عمر کے اخیری حصہ مین بہت ہی زیادہ کیا کرتے

تھے بلحاظ وقت پیدایش بڑے خوش نصیب تھے ۔ امریکن فلاسفر مذکور کہتا ہے

کہ وہ شخص بڑا خوش نصیب گننا چاہیے ۔ کہ جو اپنی ماتا کی تیس اور پینتالیس برس

کی عمر کے درمیان اور پتا کی ۳۵ اور پچاس کے درمیان پیدا ہو اور کا قول

ہے کہ جسمانی اور روحانی قوتین اُنہین بچون مین اچھی ہوتی ہین کہ جو اپنے والدین

کی ترقی یافتہ قوا کے زمانہ مین پیدا ہوئے ہون ۔ وہ اپنے اس قول کے ثبوت

مین بہت سے آدمیون کے نام لیتا ہے ۔ مجھکو اس بات کی خوشی ہے

کہ یہہ سوانحعمری بھی اس قاعدہ کے ثبوت مین ایک تمثیل ہوگی ۔ جسپر آجکل

ہندوستان کے والدین کو اپنے بچہ کی شادی کرتے وقت توجہہ ہونی

چاہیئے ۔ معلوم ہوتا ہے کہ پنڈت جی کے والد یوگ ودیا کی مہا تمکیون مین

یقین رکہتے تہے۔ وہ اپنی عمر کے زمانہ مین اولاد نرینہ کے نہونے سے نہایت

رنجیدہ اور مایوس ہوکر اس خواہش کو اپنے روحانی باپ یعنی گورو کے پاس

لے گئے۔ اس خدارسیدہ شخص نے فرمایا کہ بیٹا خدا کی بخششون سے انسان

کو کبھی نا امید او رمایوس نہونا چاہیئے۔ ممکن ہے کہ پرمیشر سرب شکتیمان تم پر

دیا کرے۔ جب پنڈت گوروودت پیدا ہوئے تو خیال کیا گیا کہ انکی پیدایش

گوروصاحب کے انفاس متبرک کا نتیجہ ہے۔ مجہے امید ہے کہ ناظرین مجہکو

معاف کرینگے کہ مینے اس مذہبی وہم کو بیان کیا۔ میرا فرض تھا کہ مین

ہر ایک ایسے واقعہ کو جس سے انکی پیدایش کا تعلق بیان کیا جاتا ہے ذکر

کرون۔ اگرچہ وہ کسی کے خیال مین درست یا نادرست ہو۔

جنم راسی نام پنڈت مرحوم کا مُولا رکھا گیا۔ چنانچہ پتری مین انکا یہی نام

مرقوم تہا۔ اس نام کے آخر سے اگر الف کو دور کیا جاوے تو مول رہجاتا ہے

جسکے معنے اصل زر کے ہین۔ مناسب وقت پر جب وہ چہوٹا بچہ اپنے

باپ کے روحانی گورو کے حضور پیش کیا گیا۔ (تو اسنے خوش ہوکر اسکو بیراگی

کہکر پکارنا شروع کیا) ہر ایک ہندو خاندان کا ایک گرو ہوتا ہے۔ جو بعض اوقات

پروہت کہلاتا ہے۔ ان پروہتون کا دم سابق زمانہ مین اپنی فضیلت اور
علمیت کے باعث اپنے ججمانون کے لیئے مغتنمات سے سمجھا جاتا تھا۔
لیکن افسوس کہ موجودہ زمانہ مین وہ گرو اور پروہت دکھائی بھی نہین دیتے۔
ہر ایک جاہل مطلق وبھیکھ منگا یا ٹکڑ گدا اپنے تئین گرو ہونے کے لائق خیال
کرتا ہے۔ جنمین سے اگر کوئی کچھ قدرے لکھنا پڑھنا بھی جانتا ہے۔ تو صرف
اسقدر کہ جس سے طوطے کیطرح چند منتر و اشلوک جو اہکو معمولی رسمیات پر
پڑھنے پڑتے ہین۔ دوہرا دے۔ غالباً پنڈت جی کے پتا کا گرو ان عام
پروہتون مین سے نہین تھا۔ بلکہ بہت لیق اور مستثنی شخص تھا۔ ورنہ
ممکن نہ تھا کہ وہ اس چند ماہ کے بچہ کے اس میلان طبیعت کو معاً پہچان جاتا
بیراگی ان لوگونکو کہا جاتا ہے کہ جو تمام خواہشات نفسانی اور جذبات انسانی
کو چھوڑ کر آتما اور پرم آتما کے دھیان مین مصروف رہتے ہین۔ جنکو کہ مجذوب
بھی کہا جاتا ہے۔ یعنے عاشقان الٰہی۔ یہ بدنام کنندہ نکونامی چند
یعنے بیراگیان زمانہ حال کہ جنپر یہہ مقولہ درست آتا ہے کہ "برعکس نہند
نام زنگی کافور"۔ ہرگز ہرگز اس پوتر نام کے مصداق نہین ہین۔ افسوس کہ

یہ لوگ ہندوستان کے تنزل و بربادی کا ایک رقت انگیز نمونہ ہین۔

چند ماہ کے بچہ کو بیراگی کا خطاب دینا ظاہر کرتا ہے کہ یا تو وہ شخص راز دان

تھا۔ یا یہ امر اتفاقی تھا کہ اُنہون نے اسکو بیراگی کا نام دیا۔ عام لوگ اس بات

کو کب پسند کر سکتے ہین کہ انکے بچے اس نام سے پکارے جاہین کہ جسمین

تارک الدنیا ہونا ایک لازمی امر ہو۔ مگر پنڈت جی کے والدین نے اپنے

پیارے اکلوتے بیٹے کو اس نام سے پکارے جانے مین کوئی اعتراض

نہین کیا۔ وہ اسوقت ہرگز نہ جانتے تھے کہ یہ لڑکا حقیقی بیراگی بننے کو

پیدا ہوا ہے۔ مگر اس سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ جنم سے ہی بیراگی

پیدا ہوا تھا۔ جب پنڈت گورودت ۱۲ برس کی عمر مین تھے۔ تو اپنے والدین

کے ہمراہ ہردوار گئے۔ جہانکہ ایک گوسوامی رادھی لال نے انکا نام

بدل کر گورانداتا بجائے بیراگی کے کر دیا۔ حقیقت یہ ہے کہ شروع پیدایش

سے ہی انکا نام گورانداتا چاہیئے تھا۔ کیونکہ وہ اپنے باپ کے گرو کی

دعا سے پیدا ہوئے تھے۔ اسلیئے ظاہر ہے کہ وہ گرو نفسانیت سے

پاک تھا۔ جسنے اول وقت سے انکو یہ نام دینے مین اپنی نفسانیت

خیال کی۔ مگر اتفاق سے بعد کو ایک دوسرے شخص نے انکو بھی نام دیا۔
معلوم ہوتا ہے کہ اس قصہ کو انکے والد نے گوسوامی سے دوہرایا۔ جسپر
اسنے انکو یہ نام دیا۔ جو بعد مین انکی زندگی تک گورانند تا بحذف الف گوردت
کے تلفظ سے قایم رہا۔

# فصل دوم

## پنڈت کی ابتدائی تعلیم۔

تعلیم سے انسان انسانیت حاصل کرتا ہے۔ یہ ایک ایسی بات ہے
کہ جکی صداقت پر کوئی شخص شبہ نہین کر سکتا۔ اور عمدہ و مفید طریقہ بھی
ایک ایسی ہی ضروری چیز ہے جکے لیئے انسان بہ نسبت اور اشیاء کی زیادہ تر
محتاج ہے۔ کیونکہ طریقہ تعلیم اگر پسندیدہ اور تجربہ شدہ ہوگا تو بچہ تعلیم و تعلم
سے مستفید ہو کر ترقی روحانی کے آثار بہت جلد نمایان طور پر ظاہر کر سکیگا
اور اسکی طبیعت کی قدرتی جولانی اور نیچرل خاصیت روز بروز ترقی کے

درجہ پر بڑہتی جائیگی - ہر قوم و ملک مین عمدہ طریقہ تعلیم خصوص ابتدائی تعلیم
کا ہونا اس قوم کی ترقی کی پہلی منزل ہے - کیونکہ قومی ترقی کی بنیاد
شخصی ترقی پر منحصر ہے - اور کسی قوم کا اچہا یا برا یا مہذب وغیر مہذب
و تعلیم یافتہ یا آسودہ و مفلس ہونا سب باتون کی جڑ شخصی ترقی پر ہے - قوم
کیا ہے - ایک خاص ملک یا ذات کے افراد انسانون کا مجموعہ ہے - پس
اگر افراد مین سے ہر فرد لایق اور مہذب تعلیم یافتہ ہوگا - تو بیشک اسکا مجموعہ
بہی ایک مہذب قوم یا لایق قوم کہلانے کا مستحق ہوگا - ان لوگون کو جو دنیا
مین اولاد پیدا ہونے کی خواہش مند یا صاحب اولاد کہلانے کے مستحق
ہین معلوم ہونا چاہیئے اور اچہی طرح سے سمجھہ لینا چاہیئے کہ وہ سوسایٹی کو
اسقدر فایدہ یا نقصان پہونچاتے ہین جسقدر کہ وہ اپنی اولاد کی تعلیم و
تہذیب مین جو کچہہ عرصہ مین اپنی سوسایٹی کے ممبر کہلانے کے مستحق
ہو جائینگے - جستی وسعی یا کوتاہی دستی وکہلاتے ہین - بدینوجہ وہ والدین
جو اپنی اولاد کو باوجود صاحب استطاعت ہونے کے بقدر وسعت خود
تعلیم نہین کرتے وہ ایک قومی جرم کے مجرم و گناہ کبیرہ کے مرتکب ہین اور

اور ایسے افراد انسانی خصوص اپنی سوسایٹی کے بڑے دشمنون کے فردین
لکھے جانے کے لایق ہین۔ ہمارے بیراگی یعنے ہیرو کا باپ چونکہ ایک
لایق اور تعلیم یافتہ شخص تھا۔ اسلیئے وہ اُن فرایض سے جو اولاد کو والدینون
پر ہین۔ خوب ماہر و واقف تہا۔ اور نیز وہ خوب واقف تھے کہ تعلیم ہمیشہ
گہر سے شروع ہوتی ہے۔ اس مقولہ پر پنڈت جی کے پتا نے عمل کر کے
گہر پر ہی لڑکپن ہین جبکہ وہ پانچوین سال ین تھے۔ ا و ب وغیرہ حروف
تہجی اونکو بخوبی سکہلا وئے تھے۔ بچون کو مارنے پیٹنے کے بہت سخت
مخالف تھے۔ ہان تحریص و ترغیب کے لیئے کھانے پینے کی اشیا
وغیرہ بطور انعام دیکر وہ انکی طبیعت کو تعلیم کیطرف پہیلاتے رہتے تہے
اور انکی آزادی ین کبہی کسی قسم کی روک ٹوک نکرتے تھے۔ کیونکہ
اس قسم کی روک ٹوک سے طبیعت کا قدرتی اوبھار دب جاتا ہے۔
اور حساب کی تعلیم پُرانے ہندوستانی قاعدہ کے موافق دی گئی تھی۔
چنانچہ پنڈت جی لاکھون کی رقمون کو زبانی ہی ضرب و تقسیم دیدیا کرتے تھے

۱؎ اس قسم کی باتین پنڈت جی سے مترجم نے جو انکے نیازمندون سے ہے۔ خود سنی ہین۔ خیاؔبہ

وہ سلیٹ پنسل یا کاغذ قلم دوات کے محتاج نہ تھے۔ یہ طریقہ تعلیم انکی خداداد

ذہانت مین بہت کچھ معین و مددگار رہوا۔

چونکہ پنڈت جی کے پتا کو انکی تعلیم کا بہت خیال تہا۔ اسیلیئے انہون نے

پرائمری سکول کی جماعتون کی تعلیم کے لیئے انکو مدرسہ مین داخل نہین کیا

کیونکہ مدارس مین پرائمری جماعتون کے استاد کم لیاقت ہوتے ہین۔ اور کم

لیاقت والے استادون کی تعلیم سے اکثر بچون کا تلفظ وغیرہ خراب ہو جاتا

بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۳ وہ فرماتے ہے کہ اولاً میری پتا نے مجہکو انگلیون پر گننا سکہایا۔ پہر جب

قدم آگے بڑہا تو انگلیون کی مدد لینے سے منع کر دیا محض زبانی جمع خرچ ہونے لگا۔ رفتہ رفتہ تمام

قاعدی حساب کے جذر جذر الکعب وغیرہ تک زبانی ہی کر لیا کرتے تہے حتیٰ کہ الجبرا کی سوالات و مساوات

کو بھی زبانی حل کرنا سیکھ لیا۔ اور اقلیدس و علم مثلث کو تو وہ ہمیشہ ہی زبانی حل کرتے تہے چنانچہ

سنہ ۱۸۸۰ء و ۱۸۸۱ء کی انٹرنس کلاس ویدک کالج کے طلباء جانتے ہین کہ وہ زبانی حل کر کے انکو بتایا

کرتے تہے اور نیز فرمایا کرتے تہے۔ کہ مینے انٹرنس کلاس تک کبھی سلیٹ نہین خریدی۔ اور

سوائے امتحان کے موقعون کے کبھی لکہکر حل نہین کیا۔ ہان جو کبھی کوئی طول طویل اور

وقت کرنے والا سوال آن پڑتا تو اسکو لکھہ لیا کرتا تھا۔

جو تمام عمر انکو نقصان دیتا اور دقتون مین پہنساتا ہے۔ اس غرض کے لئے انہون
نے ضعیفی کی عمر مین خود انگریزی پڑہنی شروع کی اور ڈو پیک جو اسوقت
پرایمری سکولون مین درسیہ کتاب تھی خود پڑہی اور پہر پنڈت جی کو پڑہائی۔
اسطرح پر آٹھ سال کی عمر مین انکو جہنگ سکول مین جہان وہ خود ملازم تھے
مدرسہ مین داخل کیا گیا۔ چونکہ فارسی و اردو کی اچھی لیاقت پیدا کر چکے تھے
مدرسہ مین داخل ہوکر بہت جلد ترقی کے آثار دکھلائے اور تہوڑے دنون
مین مثنوی مولانا روم و دیوان حافظ وغیرہ کُتب فارسی کو پڑہ لیا۔ اور
اکثر اشعار انکو ان کتابون کے ازبر تھے۔ چند سال جہنگ مین رہے
اور مڈل کا امتحان اُسی مدرسہ سے پاس کیا۔ اور ملتان ہائی سکول مین
داخل ہوئے۔ ملتان مین انکی خدا داد قوتون کا اظہار شروع ہوا۔
کہتے ہین کہ وہ اردو کے فقرون کو بغیر کسی قسم کی تیاری اور فکر کے
فارسی اشعار مین تبدیل کرتے جایا کرتے تھے۔ اور یوٹ یوکلڈ مین جبر
نتایج اول مقالہ کے دئے ہین۔ انکو ایک دن مین حل کیا۔ علے ہذا اسطرح
کی لیاقت سے وہ اپنی جماعت مین معمولی طالبعلمون سے بڑہ کر لیاقت

وذہانت دکہلاتے تہے جس سے انکے ہم سبق طلبا اور اُستادون کو حیرانی ہوتی تہی

انکے والد بزرگوار انکے کہان پان وغیرہ کی بہت احتیاط رکہا کرتے

تھے۔ دودہ و پیڑے عموماً پنڈت جی کے من پسند غذا تھی۔ اور گوشت

سے انکو بچپن سے نفرت تھی۔ انکے والد نے ایک دفعہ ان کو گوشت[لہ]

کھانے کے لیئے بہت ترغیب دی۔ مگر پنڈت جی نے باادب تمام

گذارش کی کہ جب تک کسی معقول دلیل یا برہان سے یہہ ثابت نہو کہ

اسکا کہانا علاوہ پاپ نہونے کے انسان کے لیئے مفید ہی ہے تب

تک آپ مجہکو اس سے معذور رکہین۔ اسپر انکے والد خاموش رہے

جب تک وہ اپنے پتا کی زیر نگرانی رہے۔ تب تک انکو کسی

بُری صحبت سے پالا نہین پڑا۔ اُنہون نے ہمیشہ یہہ احتیاط رکھی کہ یہہ

---

لہ مترجم سے پنڈت جی نے فرمایا کہ مڈل کی امتحان سے پہلے مین گوشت کہانے پر رضامند ہونے کو تیار ہو گیا تہا۔ مگر اتفاق سے انہین دنون مجہے ایک کتاب (سولہ دلایل برخلاف گوشت) کے مطالعہ کا اتفاق ہوا اس کتاب نے میری دل پر نقش کالحجر کر دیا کہ گوشت کہانا عقلاً و نقلاً بُرا ہے اور اس سے کوئی فایدہ جسمانی نہین بلکہ نقصان دائمی ہے، دہنباد پرماتما کا کہ اُسنے مجہے اس بلا سے محفوظ رکہا ۱۲: ۱۲ ۱۲ ۱۳

گنوار اور بدچلن ہم عمرون سے دور ہین۔ ان دونو باتون کی احتیاط نے ان کو
بہت فایدہ دیا۔ یعنے انکو ہمیشہ طاقت پیدا کرنے والی غذا کا استعمال اور
ورزش کا شوق رہا۔ اور بیہودہ گفتار و کردار و بد صحبت سے بچے رہے۔
انکے پتا کی نسبت اگر ہمکو اور حالات معلوم ہوتے۔ تو بیشک ہم جان
سٹوارٹ مل صاحب کے فاضل باپ سے انکا مقابلہ کرسکتے۔ جو ایک
مشہور اور نامی فاضل فلاسفر گنا جاتا ہے۔ اگر سب لوگ اپنے بیٹیون کی
تعلیم و تربیت مین ایسی ہی نگرانی اور کوشش کرین۔ تو ناممکن نہین کہ بہت سے
جان سٹورٹ مل و گرودت اس دنیا مین پیدا ہو جاءین
ابتدائی عمر مین ایک کتاب آئینہ مذہب ہنود پنڈت جی کے ہاتھ لگ گئی۔
جسکو پنڈت جی نے بڑے شوق اور توجہ سے مطالعہ کیا۔ اور اس پستک
سے انحد شبد کے ورد کا طریق سیکھکر جاپ شروع کیا۔ بعدہ کچھ مدت
کی مشق کے پیچھے پرانا یام کرتے ہوئے پائے گئے۔ پرانا یام مین سانس
کو روک کر توجہ دل کو سرب شکتیمان پرماتما کیطرف لگاتے ہین۔ اور
رفتہ رفتہ اسمین محو و مگن ہو جاتے ہین۔ پرانا یام یوگ کے آٹھ سادھنون

